# درودِ اکسیرِ اعظم

مُصنّفہ

سُلطان الواصلین، کنزُ الحقائق، قُطبُ الاقطاب

غوثِ اعظم حضرت سیدنا شیخ عبدُ القادرِ جیلانی رضی اللہ عنہ

(۴۷۰ھ - ۵۶۱ھ)

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

# درودِ اکسیرِ اعظم

مُصنّفہ

سُلطان الواصلین، کنزُ الحقائق، قُطبُ الاقطاب

## غوثِ اعظم حضرت سیّدنا شیخ عبدُالقادرِ جیلانی رضی اللہ عنہ



ترجمہ

مفسرِ قرآن پیر محمد کرم شاہ ازہری رحمۃ اللہ علیہ

(صاحبِ تفسیر ضیاء القرآن)

# درودِ اکسیرِ الاعظم لسیّدنا غوثِ الاعظم رضی اللہ عنہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اللہ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو بہت ہی مہربان ہمیشہ رحم فرمانے والا ہے۔

نَحْمَدُہٗ وَنُصَلِّیْ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمِ

ہم حمد کرتے ہیں اللہ تعالیٰ کی اور درود بھیجتے ہیں اُس کے رسول کریم پر۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَنَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تَقْبَلُ بِھَا

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود جس کی برکت سے قبول کرے

دُعَآئَنَا اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَنَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً

تو ہماری دعا ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر ایسا درود کہ

تَسْمَعُ بِھَا اسْتِغَاثَتَنَا وَنِدَآءَنَا اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا

سنے تو اس کی برکت سے ہماری فریاد اور ہماری پکار ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا

وَنَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُسَلِّمُ بِھَا اِیْمَانَنَا اَللّٰھُمَّ صَلِّ

اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ سلامت رکھے تو اس کی برکت سے ہمارا ایمان ۔ اے اللہ

عَلٰى سَیِّدِنَا وَنَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُقَوِّیْ بِھَا اِیْقَانَنَا

درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ مضبوط کرے تو اس کی برکت سے ہمارے یقین کو

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَنَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تَغْفِرُ بِھَا

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کے بخش دے تو اس کی برکت سے ہمارے

ذُنُوْبَنَا اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَنَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً

گناہ ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ ڈھانپ لے

تَسْتُرُ بِھَا عُیُوْبَنَا اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَنَبِیِّنَا

تو اس کی برکت سے ہمارے عیبوں کو ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی

مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تَحْفَظُنَا بِھَا مِنِ اکْتِسَابِ السَّیِّئَاتِ

محمد پر ایسا درود کہ حفاظت فرمائے تو ہماری اس کی برکت سے گناہوں کے ارتکاب سے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَنَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُوَفِّقُنَا

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر ایسا درود کہ توفیق

بِھَا لِعَمَلِ الصّٰلِحٰتِ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَنَبِیِّنَا

عطا فرمائے ہمیں اس کی برکت سے نیک کاموں کی ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی

مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُفْلِحُ بِھَا عَمَّا یُرْدِیْنَا اَللّٰھُمَّ صَلِّ

محمد پر ایسا درود کہ نجات دے اس کی برکت سے اس چیز سے جو ہلاک کردے ہمیں ۔ اے اللہ

عَلٰی سَیِّدِنَا وَنَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تَکْسِبُ بِھَا مَا

درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ نصیب کرے تو اس کی برکت سے ہماری

یُنْجِیْنَا اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَنَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ

نجات ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ دور ہٹادے

صَلٰوۃً تُجَنِّبُ بِھَا عَنَّا الشَّرَّ کُلَّہٗ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی

تو اس کی برکت سے ہم سے ہر قسم کے شر کو ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی

سَیِّدِنَا وَنَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تَمْنَحُنَا بِھَا الْخَیْرَ کُلَّہٗ

محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر ایسا درود کہ عطا فرمائے تو ہمیں اُس کی برکت سے ہر قسم کی خیر

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَنَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُحَسِّنُ

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر ایسا درود کہ اچھے

بِھَا اَخْلَاقَنَا اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَنَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ

بنادے تو اس کی برکت سے ہمارے اخلاق ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر

صَلٰوۃً تُصْلِحُ بِھَا اَحْوَالَنَا اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا

ایسا درود کہ درست کرے تو اس کی برکت سے ہمارے حالات کو ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے

وَنَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تَعْصِمُنَا بِھَا عَنِ الْمَعْصِیَۃِ

آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ بچالے تو اس کی برکت سے ہمیں گناہوں اور

وَالْغَوَايَةِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً

گمراہی سے ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ

تَرْزُقُنَا بِهَا اِتِّبَاعَ السُّنَّةِ وَالْجَمَاعَةِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

عطا فرمائے تو ہمیں اُس کی برکت سے سنت و جماعت کی پیروی ۔ اے اللہ درود بھیج

سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُبْعِدُنَا بِهَا مِنِ اقْتِرَانِ

ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ دور کردے تو ہمیں اُس کی برکت سے آفتوں کے

الْاٰفَاتِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ

نزدیک ہونے سے ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ

صَلٰوةً تَكْلَؤُنَا بِهَا عَنِ الزَّلَّاتِ وَالْهَفَوَاتِ اَللّٰهُمَّ

حفاظت کرے تو ہماری اس کی برکت سے لغزشوں اور خطاؤں سے ۔ اے اللہ

صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُحَصِّلُ بِهَا

درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ میسر کرے تو اُس کی برکت سے

اٰمَالَنَا اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً

ہماری امیدیں ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ

تُخَلِّصُ بِهَا لَكَ اَعْمَالَنَا اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا

خالص بنادے تو اسکی برکت سے اپنے لئے ہمارے اعمال کو ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی

مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تَجْعَلُ بِهَا التَّقْوٰی زَادَنَا اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی

محمد پر ایسا درود کہ بنادے تو اس کی برکت سے تقویٰ کو ہمارا زادِ راہ ۔ اے اللہ

سَیِّدِنَا وَنَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تَزِیْدُ بِهَا فِیْ دِیْنِكَ اجْتِهَا

درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ زیادہ کردے تو اس کی برکت سے اپنے دین

دَنَا اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَنَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تَرْزُقُنَا

میں ہماری کوشش ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ نصیب کرے تو

بِهَا الْاِسْتِقَامَةَ فِیْ طَاعَتِكَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا

ہمیں اس کی برکت سے استقامت اپنی اطاعت پر ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے

وَنَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تَمْنَحُنَا بِهَا الْاُنْسَ بِعِبَادَتِكَ اَللّٰهُمَّ

نبی محمد پر ایسا درود کہ بخش دے تو ہمیں اس کی برکت سے اُنس اپنی عبادت کے ساتھ ۔ اے اللہ

صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَنَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُحَسِّنُ بِهَا نِیَّتَنَا اَللّٰهُمَّ

درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ اچھا بنادے تو اسکی برکت سے ہماری نیتوں کو۔ اے اللہ

صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَنَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُحَسِّنُ بِهَا اِخْلَاصَنَا

درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ اچھا بنادے تو اسکی برکت سے ہمارے اخلاص کو

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَنَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تَمْنَحُنَا

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر ایسا درود کہ پوری فرمادے تو اس کی برکت

بِهَا اُمْنِيَّتَنَا اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ

سے ہماری آرزو ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ پناہ

صَلٰوةً تُجِيْرُنَا بِهَا مِنْ شَرِّ الْاِنْسِ وَالْجَآنِّ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

دے تو ہمیں اسکی برکت سے انسانوں اور جنوں کے شر سے ۔ اے اللہ

عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُعِيْذُنَا بِهَا مِنْ

درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر ایسا درود کہ پناہ دے تو ہمیں اسکی برکت سے

شَرِّ النَّفْسِ وَالشَّيْطَانِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا

نفس اور شیطان کے شر سے ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی

مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تَحْفَظُنَا بِهَا مِنَ الذِّلَّةِ وَالْقِلَّةِ اَللّٰهُمَّ

محمد پر ایسا درود کہ حفاظت کرے تو ہماری اسکی برکت سے ذلت اور قلت سے ۔ اے اللہ

صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُعِيْذُنَا بِهَا مِنَ

درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ پناہ دے تو ہمیں اس کی برکت سے دل کی سختی اور غفلت

الْقَسْوَةِ وَالْغَفْلَةِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ

سے ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر ایسا درود

صَلٰوةً تَحْفَظُنَا بِهَا عَمَّا يَشْغَلُنَا عَنْكَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

کہ محفوظ رکھے تو ہمیں اس کی برکت سے اس چیز سے جو ہمیں تجھ سے دور کردے ۔ اے اللہ درود بھیج

سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُوَفِّقُنَا بِهَا لِمَا تُقَرِّبُنَا

ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ توفیق عطا فرمائے تو ہمیں اس کی برکت سے اُن

مِنْكَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً

کاموں کی جو ہمیں تجھ سے نزدیک کردیں۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر

تَجْعَلُ بِهَا سَعْيَنَا مَشْكُوْرًا وَّعَمَلَنَا مَقْبُوْلًا اَللّٰهُمَّ

ایسا درود کہ بنادے تو اس کی برکت سے ہماری کوشش کو مشکور اور ہمارے عمل کو مقبول۔ اے اللہ

صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تَمْنَحُنَا بِهَا عِزًّا

درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ عطا فرمائے تو ہمیں اس کی برکت سے

وَّقَبُوْلًا اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً

عزت و مقبولیت ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ

تَقْطَعُ بِهَا عَمَّنْ سِوَاكَ احْتِيَاجَنَا اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

منقطع کردے تو اس کی برکت سے اپنے ماسوا سے ہماری حاجتوں کو ۔اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا

سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُدِيْمُ بِهَا بِنَعْمَآئِكَ

اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ دائم کردے تو اس کی برکت سے اپنی نعمتوں کے ساتھ ہماری

اَبْتِهَاجَنَا اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً

خوشی کو ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ

تَكُوْنُ بِهَا فِيْ جَمِيْعِ اُمُوْرِنَا وَكِيْلًا اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

بن جائے تو اُس کی برکت سے ہمارے سارے کاموں میں وکیل ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور

سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تَكُوْنُ بِهَا لِقَضَآءِ حَوَآئِجِنَا

ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ ہوجائے تو اس کی برکت سے ہماری حاجتوں کو پورا کرنے والا۔

كَفِيْلًا اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ

تُعِيْذُنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ الْبَلَايَا اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا

پناہ دے تو ہمیں اس کی برکت سے ہر قسم کی بلاؤں سے ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا

وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تَمْنَحُنَا بِهَا جَزِيْلَ الْعَطَايَا

اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ مرحمت فرمائے تو ہمیں اس کی برکت سے بہترین عطیات ۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تَرْزُقُنَا

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ نصیب کرے

بِهَا عَيْشَ الرُّغَدَآءِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا

تو ہمیں اس کی برکت سے خوشحالوں کی زندگی ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد

مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تَمْنَحُنَا بِهَا عَيْشَ السُّعَدَآءِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

پر ایسا درود کہ مرحمت فرمائے تو ہمیں اس کی برکت سے سعادت مندوں کی زندگی ۔ اے اللہ درود بھیج

عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُسَهِّلُ بِهَا عَلَيْنَا جَمِيْعَ

ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ تو آسان فرمادے اُس کی برکت سے ہم پر

الْاُمُوْرِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُدِيْمُ

سارے کام ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ ہمیشہ

بِهَا بَرْدَ الْعَيْشِ وَالسُّرُوْرِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا

قائم رکھے تو اس کی برکت سے عیش ومسرت کی ٹھنڈک ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی

مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُبَارِكُ بِهَا فِيْمَا اَعْطَيْتَنَا اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

محمد پر ایسا درود کہ برکت ڈالے تو اس کی برکت سے اس چیز میں جو تو نے ہمیں عطا فرمائی ۔ اے اللہ درود

سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تَمْنَحُنَا بِهَا الرِّضَاءَ بِمَا

بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ عطا فرمائے تو ہمیں اسکی برکت سے رضا ان چیزوں کے ساتھ جو تو نے

اٰتَيْتَنَا اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُزَكِّيْ

ہمیں دی ہیں ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ پاک کردے

بِهَا عَنِ الْهَوٰى نُفُوْسَنَا اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا

اسکی برکت سے خواہش سے ہمارے نفسوں کو ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی

مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُطَهِّرُ بِهَا عَمَّنْ سِوَاكَ قُلُوْبَنَا اَللّٰهُمَّ صَلِّ

محمد پر ایسا درود کہ پاک کردے تو اس کی برکت سے اپنے ماسوا سے ہمارے دلوں کو ۔ اے اللہ

عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُصَغِّرُ بِهَا الدُّنْيَا فِيْ عُيُوْنِنَا

درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ حقیر بنادے تو اسکی برکت سے دنیا کو ہماری نگاہوں میں۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُعَظِّمُ بِهَا

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ تو عظیم بنادے اس کی برکت سے

جَلَالَكَ فِيْ قُلُوْبِنَا اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ

اپنی شان جلالی کو ہمارے دلوں میں۔اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر

صَلٰوةً تُرْضِيْنَا بِهَا بِقَضَآئِكَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا

ایسا درود کہ راضی کردے تو ہمیں اسکی برکت سے اپنی قضا کے ساتھ۔اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی

مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُوْزِعُنَا بِهَا شُكْرَ نَعْمَآئِكَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

محمد پر ایسا درود کہ توفیق بخشے تو ہمیں اس کی برکت سے اپنی نعمتوں کا شکر ادا کرنے کی ۔اے اللہ

عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُصَحِّحُ بِهَا تَوَكُّلَنَا وَاعْتِمَادَنَا

درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ درست کردے تو اسکی برکت سے ہمارا توکل اور ہمارا اعتماد

عَلَيْكَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُحَقِّقُ

اپنی ذات پر ۔اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ پختہ کردے

بِهَا وُثُوْقَنَا وَالْتِجَآءَنَا اِلَيْكَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا

تو اس کی برکت سے ہمارا اعتماد اور ہماری التجا اپنی طرف ۔اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُرْضِيْكَ وَتُرْضِيْهِ وَتَرْضٰى بِهَا عَنَّا اَللّٰهُمَّ

محمد پر ایسا درود جو راضی کردے تجھے اور راضی کردے اسے اور تو راضی ہو جائے اسکی برکت سے ہم سے۔ اے اللہ

صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُجِيْرُنَا بِهَا مَا فَاتَ

درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ تلافی کردے تو اس کی برکت سے جو فوت ہوگیا

مِنَّا اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُعِيْذُنَا بِهَا

ہے ہم سے۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ پناہ دے تو ہمیں اس کی

مِنَ الْعُجْبِ وَالرِّيَآءِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ

برکت سے غرور اور ریاء سے اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ

صَلٰوةً تَحْفَظُنَا بِهَا مِنَ الْحَسَدِ وَالْكِبْرِيَآءِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

حفاظت کرے تو ہماری اس کی برکت سے حسد اور تکبر سے۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی

سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُكَسِّرُ بِهَا شَهَوَاتِنَا اَللّٰهُمَّ

محمد پر ایسا درود کہ توڑدے تو اس کے ساتھ ہماری نفسانی خواہشوں کو۔ اے اللہ

صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُجْزِءُ بِهَا عَادَاتِنَا

درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ محمود کردے تو اس کی برکت سے ہماری عادتوں کو۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تَصْرِفُ بِهَا

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ پھیردے تو اس کی برکت سے

عَنِ الدُّنْيَا وَلَذَّاتِهَا قُلُوْبَنَا اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا

ہمارے دلوں کو دنیا سے اور اس کی لذتوں سے۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی

مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تَجْمَعُ بِهَا فِى الْاِشْتِيَاقِ اِلَيْكَ هُمُوْمَنَا اَللّٰهُمَّ

محمد پر ایسا درود کہ جمع کردے تو اس کی برکت سے ہماری سوچوں کو اپنے شوق کی طرف۔ اے اللہ

صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُوْحِشُنَا بِهَا عَمَّنْ سِوَاكَ

درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ دل برداشتہ کردے تو اس کی برکت سے ہمیں اپنے ماسوا سے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُؤْنِسُنَا بِهَا

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ مانوس کردے تو ہمیں اسکی برکت سے

بِقُرْبِ وِلَائِكَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ

اپنی دوستی کے قرب سے ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر

صَلٰوةً تُقِرُّ بِهَا فِىْ مُنَاجَاتِكَ عُيُوْنَنَا اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا

ایسا درود کہ ٹھنڈا کردے تو اس کی برکت سے ہماری آنکھوں کو اپنی مناجات میں ۔ اے اللہ درود بھیج

وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُحَسِّنُ بِهَا بِكَ ظُنُوْنَنَا اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ اچھا بنادے تو اسکی برکت سے اپنے ساتھ ہمارے گمانوں کو۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے

سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تَشْرَحُ بِهَا بِمَعْرِفَتِكَ صُدُوْرَنَا

آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ کھول دے تو اسکی برکت سے اپنی معرفت کے ساتھ ہمارے سینوں کو۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُدِيْمُ بِهَا فِيْ

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ پائیدار بنادے تو اس کی برکت سے اپنے

ذِكْرِكَ وَفِكْرِكَ سُرُوْرَنَا اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ

ذکر اور فکر میں ہماری مسرت کو ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر

صَلٰوةً تَرْفَعُ بِهَا عَنْ قُلُوْبِنَا الْحُجُبَ وَالْاَسْتَارَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

ایسا درود کہ اٹھادے تو اس کی برکت سے ہمارے دلوں سے حجاب اور پردے۔ اے اللہ درود بھیج

عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تَمْنَحُنَا بِهَا شُهُوْدَكَ فِيْ جَمِيْعِ

ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ عطا فرمائے تو ہمیں اس کی برکت سے اپنا مشاہدہ

الْاٰثَارِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تَقْطَعُ بِهَا

تمام آثار میں ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ منقطع کردے

حَدِيْثَ نُفُوْسِنَا بِاَعْلَامِكَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا

تو اسکی برکت سے ہمارے نفسوں کے وسوسے اپنی نشانیوں کے ساتھ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی

مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُبَدِّلُ بِهَا هَوَاجِسَ قُلُوْبِنَا بِاِلْهَامِكَ اَللّٰهُمَّ

محمد پر ایسا درود کہ تبدیل کردے تو اسکی برکت سے ہمارے دلوں کے افکار کو اپنے الہام کے ساتھ۔ اے اللہ

صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُفِيْضُ بِهَا عَلَيْنَا

درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ انڈیلے تو اس کی برکت سے ہم پر اپنی محبت کے

جَذَبَاتِكَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً

جذبات ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ شامل کرلے تو ہمیں اس کی

تَشْمِلُنَا بِهَا بِنَفَحَاتِكَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ

برکت سے اپنی خوشبوؤں کے ساتھ ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ

صَلٰوةً تُحِلُّنَا بِهَا مَنَازِلَ السَّارِيْنَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا

اُتارے ہمیں اس کی برکت سے ان لوگوں کی منازل پر جو تیری طرف گرم سیر ہیں۔ اے اللہ درود بھیج

وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تَرْفَعُ بِهَا مَنْزِلَتَنَا وَمَكَانَتَنَا لَدَيْكَ

ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ بلند کرے تو اسکی برکت سے ہمارے مرتبہ اور شان کو اپنی جناب میں۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تَمْحَقُ بِهَا فِيْ

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ مٹادے تو اس کی برکت سے اپنے

اِرَادَتِكَ اٰمَالَنَا اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً

ارادہ میں ہماری آرزوؤں کو ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ

تَمْحَقُ بِهَا فِيْ اَفْعَالِكَ اَفْعَالَنَا اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا

محو کردے تو اس کی برکت سے ہمارے افعال کو اپنے افعال میں ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور

مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُفْنِيْ بِهَا فِيْ صِفَاتِكَ صِفَاتِنَا اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ فنا کردے تو اس کی برکت سے ہماری صفتوں کو اپنی صفات میں۔ اے اللہ درود بھیج

سَیِّدِنَا وَنَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تَمْحُوْ بِهَا فِیْ ذَاتِكَ ذَوَاتِنَا اَللّٰھُمَّ

ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ محو کردے تو اسکی برکت سے ہماری ذاتوں کو اپنی ذات میں۔ اے اللہ

صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَنَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُحَقِّقُ بِهَآ اِلَیْكَ لِقَآئَنَا

درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ یقینی بنادے تو اسکی برکت سے اپنی طرف ہماری ملاقات کو۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُدِیْمُ بِهَا بِتَوَاتُرِ اَنْوَارِكَ

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ تو دائمی بنادے اسکی برکت سے اپنے انوار کے پے در پے

صَفَآئَنَا اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَنَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تَسْلُكُنَا

نزول کے ساتھ ہماری صفائی۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ تو گامزن

بِهَا مَسْلَكَ اَوْلِیَآئِكَ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَنَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ

کرے ہمیں اس کی برکت سے اپنے اولیاء کے راستہ پر۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر

صَلٰوۃً تُرْوِیْنَا بِهَا مِنْ شَرَابِ اَصْفِیَآئِكَ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی

ایسا درود کہ سیراب کرے تو ہمیں اسکی برکت سے اپنے اصفیاء کی شراب سے۔ اے اللہ درود بھیج

سَیِّدِنَا وَنَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُوْصِلُنَا بِهَآ اِلَیْكَ اَللّٰھُمَّ صَلِّ

ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ پہنچادے تو ہمیں اسکی برکت سے اپنی طرف۔ اے اللہ درود بھیج

عَلٰی سَیِّدِنَا وَنَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُدِیْمُ بِهَا حُضُوْرَنَا اِلَیْكَ

ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ تو دائم بنادے اسکی برکت سے ہماری حاضری اپنی جناب میں۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُهَوِّنُ بِهَا عَلَيْنَا

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ تو آسان بنادے اس کی برکت سے

سَكَرَاتِ الْمَوْتِ وَغَمَرَاتِهٖ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا

ہمارے لئے موت کی مدہوشیاں اور سختیاں ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی

مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُجِيْرُنَا بِهَا مِنْ وَّحْشَةِ الْقَبْرِ وَكُرْبَتِهٖ

محمد پر ایسا درود کہ پناہ دے تو ہمیں اس کی برکت سے قبر کی وحشت اور سختی سے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تَمْلَأُ بِهَا

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ بھر دے تو اس کی برکت سے ہماری

قُبُوْرَنَا بِاَنْوَارِ الرَّحْمَةِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ

قبروں کو رحمت کے انوار سے ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر

صَلٰوةً تَجْعَلُ بِهَا قُبُوْرَنَا رَوْضَةً مِّنْ رِّيَاضِ الْجَنَّةِ اَللّٰهُمَّ

ایسا درود کہ بنادے تو اس کی برکت سے ہماری قبروں کو جنت کے باغیچوں میں سے ایک باغیچہ ۔ اے اللہ

صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تَحْشُرُنَا بِهَا مَعَ النَّبِيِّيْنَ

درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ تو جمع کرے ہمیں اس کی برکت سے انبیاء اور

وَالصِّدِّيْقِيْنَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً

صدیقین کے ساتھ ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

تَبْعَثُنَا بِهَا مَعَ الشُّهَدَآءِ وَالصَّالِحِيْنَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا

قبروں سے اٹھائے تو ہمیں اس کی برکت سے شہداء وصالحین کی معیت میں ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا

وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تَمْنَحُنَا بِهَا قُرْبَهٗ وَشَفَاعَتَهٗ اَللّٰهُمَّ

اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ عطا فرمائے تو ہمیں اسکی برکت سے اپنے حبیب کا قرب اور شفاعت ۔ اے اللہ

صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُفِيْضُ بِهَا عَلَيْنَا

درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ اُنڈیلے تو اس کی برکت سے ہم پر حضور کی

بَرَكَاتِهٖ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تَحْفَظُنَا

برکتوں کو ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ حفاظت کرے تو ہماری اس کی

بِهَا مِنْ كُلِّ سُوْٓءٍ يَّوْمَ الْقِيَامَةِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا

برکت سے ہر تکلیف سے قیامت کے دن ۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی

مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تَشْمَلُنَا يَوْمَ الْجَزَآءِ بِالرَّحْمَةِ وَالْكَرَامَةِ اَللّٰهُمَّ

محمد پر ایسا درود کہ گھیر لے تو ہمیں اس کی برکت سے قیامت کے روز رحمت اور کرامت سے ۔ اے اللہ

صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُثَقِّلُ بِهَا مِيْزَانَنَا اَللّٰهُمَّ

درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ بھاری بنادے تو اسکی برکت سے ہماری میزان کو ۔ اے اللہ

صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُثَبِّتُ بِهَا عَلَى الصِّرَاطِ

درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ جمادے تو اس کی برکت سے صراط پر

اَقْدَامِنَا اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُدْخِلُنَا

ہمارے قدموں کو۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ داخل فرمائے ہمیں تو

بِهَا جَنّٰتِ النَّعِيْمِ بِلَا حِسَابٍ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا

اس کی برکت سے نعمت کی جنتوں میں بغیر حساب لئے۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی

مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُبِيْحُ لَنَا بِهَا النَّظَرَ اِلٰى وَجْهِكَ الْكَرِيْمِ مَعَ

محمد پر ایسا درود کہ مباح کردے تو ہمارے لئے اس کی برکت سے اپنے وجہ کریم کی طرف نظر کرنا

الْاَحْبَابِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُنَحِّلُنَا

احباب کی معیت میں۔ اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر ایسا درود کہ عطا فرمائے تو ہمیں

بِهَا حُبَّ اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ اَللّٰهُمَّ نَتَوَسَّلُ اِلَيْكَ بِسَيِّدِ

اسکی برکت سے آپکی آل کی اور آپکے سب اصحاب کی محبت۔ اے اللہ ہم وسیلہ پکڑتے ہیں تیری طرف

الْمُرْسَلِيْنَ وَشَفِيْعِ الْمُذْنِبِيْنَ نَبِيِّ الرَّحْمَةِ وَشَفِيْعِ الْاُمَّةِ اَللّٰهُمَّ

سید المرسلین کا، شفیع المذنبین ، نبی رحمت ، شفیع امت کا ۔ اے اللہ

بِحُرْمَتِهٖ عِنْدَكَ وَبِقَدْرِهٖ لَدَيْكَ نَسْأَلُكَ الْفَوْزَ عِنْدَ الْقَضَآءِ

آپکی اس عزت کے طفیل جو تیری جناب میں ہے اس قدر و منزلت کے طفیل جو تیری بارگاہ میں ہے ہم سوال کرتے ہیں تجھ سے

وَنُزُوْلَ الشُّهَدَآءِ وَعَيْشَ السُّعَدَآءِ وَالنَّصْرَ عَلَى الْاَعْدَآءِ وَمُرَافَقَةَ

کامیابی کا قضا کے وقت اور سوال کرتے ہیں گواہوں کے نزول کا اور نیک بختوں کی زندگی کا اور مدد کا دشمنوں پر اور

الْاَنْبِیَاءِ وَنَحْنُ عِبَادُكَ الضُّعَفَآءُ لَا نَعْبُدُ سِوَاكَ وَلَا نَطْلُبُ

انبیاء کی سنگت کا حالاں کہ ہم تیرے کمزور بندے ہیں، نہیں عبادت کرتے ہم تیرے سوا کی اور نہیں طلب کرتے

اِذَا مَسَّنَا الضُّرُّ اِلَّا اِیَّاكَ فَاٰمِنْ رَوْعَاتِنَا وَاَجِبْ دَعْوَاتِنَا

جب پہنچتی ہے ہمیں کوئی تکلیف مگر تجھ سے، ہمارے خوفوں کو امن میں بدل دے اور ہماری دعاؤں کو قبول فرما

وَاقْضِ حَاجَاتِنَا فَاغْفِرْ ذُنُوْبَنَا وَاسْتُرْ عُیُوْبَنَا یَا رَحِیْمُ یَا كَرِیْمُ

اور ہماری حاجتوں کو پورا فرما، بخش دے ہمارے گناہوں کو اور ڈھانپ لے ہمارے عیبوں کو، اے رحیم، اے کریم

یَا حَلِیْمُ وَارْحَمْنَا اِنَّكَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ وَبِالْاِجَابَةِ جَدِیْرٌ

اے حلیم اور ہم پر رحم فرما بیشک تو ہر چیز پر قادر ہے اور دعا قبول کرنا تیری شان کے شایاں ہے

نِعْمَ النَّصِیْرُ یَا عَلِیُّ یَا عَظِیْمُ یَا عَلِیْمُ یَا حَكِیْمُ اَللّٰهُمَّ اِنَّا عُبَیْدُكَ

تو بہترین کارساز ہے یا علی یا عظیم یا علیم یا حکیم ۔ اے اللہ ہم تیرے بندے ہیں

وَجُنْدٌ مِّنْ جُنُوْدِكَ مُتَعَلِّقُوْنَ بِجَنَابِ نَبِیِّكَ مُتَشَفِّعُوْنَ

اور تیرے لشکروں میں سے ایک لشکر ہیں جو تیرے نبی مکرم کی بارگاہ سے وابستہ ہیں، ہم شفیع لاتے ہیں

اِلَیْكَ بِحَبِیْبِكَ یَا رَبَّ الْعَالَمِیْنَ وَیَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ وَصَلَّی

تیری جناب میں تیرے حبیب کو، اے سارے جہانوں کے پروردگار اور سب سے زیادہ رحمت کرنے والے اور درود

اللّٰهُ عَلٰی سَیِّدِنَا وَنَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ خَاتَمِ النَّبِیِّیْنَ وَاِمَامِ الْمُرْسَلِیْنَ

بھیج اللہ ہمارے آقا اور ہمارے نبی محمد پر جو خاتم النبیین ہیں اور امام المرسلین ہیں

وَارْضَ عَنْ اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ اَجْمَعِيْنَ ۝ سُبْحَانَ رَبِّكَ رَبِّ

اور راضی ہوجا آپ کی آل سے اور آپ کے تمام صحابہ سے۔ اے حبیب تیرا رب جو

الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُوْنَ وَسَلَامٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ

عزت والا رب ہے ان نقائص سے پاک ہے جسکو وہ بیان کرتے ہیں اور سلام ہو تمام رسولوں پر اور سب تعریفیں اللہ تعالیٰ

رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝

کے لئے جو رب العالمین ہے۔

اَللّٰهُمَّ يَا رَبِّ بِجَاهِ نَبِيِّكَ الْمُصْطَفٰى وَرَسُوْلِكَ الْمُرْتَضٰى طَهِّرْ قُلُوْبَنَا مِنْ كُلِّ وَصْفٍ يُّبَاعِدُنَا عَنْ مُشَاهَدَتِكَ وَمَحَبَّتِكَ وَ اَمِتْنَا عَلَى السُّنَّةِ وَالْجَمَاعَةِ وَالشَّوْقِ اِلٰى لِقَآئِكَ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِقَارِئِهٖ وَلِكَاتِبِهٖ وَارْحَمْهُمْ وَاجْعَلْهُمْ مِنَ الْمَحْشُوْرِيْنَ فِيْ زُمْرَةِ النَّبِيِّيْنَ وَالصِّدِّيْقِيْنَ وَالشُّهَدَآءِ وَالصَّالِحِيْنَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ بِفَضْلِكَ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلَّمَ تَسْلِيْمًا وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ۔



اَلَاۤ اِنَّ اَوْلِيَآءَ اللّٰهِ لَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ﴿۶۲﴾ سورۂ یونس

خبردار! بیشک اولیاء اللہ پر نہ کوئی خوف ہے اور نہ وہ رنجیدہ وغمگیں ہوں گے

## حضور غوث پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے مختصر حالات

سرکارِبغدار حضورِ غوث پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کااسم مبارک''عبدالقادر''آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی کنیت ''ابومحمد''اورالقابات ''محی الدین، محبوبِ سبحانی، غوثُ الثقلین، غوثُ الاعظم''وغیرہ ہیں،آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ470ھ میں بغدادشریف کے قریب قصبہ جیلان میں پیدا ہوئے اور 561ھ میں بغدادشریف ہی میں وصال فرمایا،آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا مزارِپُرانوار عراق کے مشہور شہر بغدادشریف میں ہے۔
(بہجۃالاسرارومعدن الانوار،ذکرنسبہ وصفتہ، ص171،الطبقات الکبریٰ للشعرانی،ابو صالح سیدی عبدالقادرالجیلی،ج1،ص178)

## آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ مستجاب الدعوات تھے

شیخ ابو محمدالدار بانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں:''سیدنا عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ مستجاب الدعوات تھے (یعنی آپ کی دعائیں قبول ہوتی تھیں)۔اگر آپ کسی شخص سے ناراض ہوتے تو اللہ عزوجل اس شخص سے بدلہ لیتا اور جس سے آپ خوش ہوتے تو اللہ عزوجل اس کو انعام و اکرام سے نوازتا، ضعیف الجسم اور نحیف البدن ہونے کے باوجود آپ نوافل کی کثرت کیا کرتے اور ذکر واذکار میں مصروف رہتے تھے۔آپ اکثر امور کے واقع ہونے سے پہلے اُن کی خبر دے دیا کرتے تھے اور جس طرح آپ ان کے رونما ہونے کی اطلاع دیتے تھے اسی طرح ہی واقعات روپذیر ہوتے تھے۔( بہجۃالاسرار،ذکر نسبہ،وصفتہ،رحمۃاللہ تعالیٰ علیہ،ص172)

## تیرہ علوم میں تقریر فرماتے

امام ربانی شیخ عبدالوہاب شعرانی اورشیخ المحدثین عبدالحق محدث دہلوی اور علامہ محمد بن یحیٰی حلبی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم تحریر فرماتے ہیں کہ '' حضرت سیدناشیخ عبدالقادرجیلانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ تیرہ علوم میں تقریر فرمایا کرتے تھے۔ایک جگہ علامہ شعرانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ''حضورِغوثِ پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے مدرسہ عالیہ میں لوگ آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے تفسیر، حدیث، فقہ اورعلم الکلام پڑھتے تھے، دوپہر سے پہلے اور بعد دونوں وقت لوگوں کوتفسیر، حدیث، فقہ، کلام ، اصول اور نحو پڑھاتے تھے اور ظہر کے بعد قراءتوں کے ساتھ قرآن مجید پڑھاتے تھے۔ (بہجۃالاسرار،ذکرعلمہ وتسمیۃبعض شیوخ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ،ص225)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَاَوْلَادِهٖ وَاَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ وَاَهْلِ بَيْتِهٖ وَاَصْهَارِهٖ وَاَنْصَارِهٖ وَاَشْيَاعِهٖ وَاُمَّتِهٖ وَعَلَيْنَا مَعَهُمْ اَجْمَعِيْنَ يَآ اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

حضور نبی کریم سیدنا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر درود شریف پڑھنا اہل ایمان کے لئے دنیا و آخرت کی کامیابی کا ضامن ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم مومنین پر رؤف و رحیم ہیں آپ نے مسلمانوں کو زیادہ سے زیادہ درود شریف پڑھنے کی ترغیب فرمائی ہے۔ حدیث میں ہے کہ:

''حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے عرض کیا: یارسول اللہ! میں آپ پر کثرت سے درود پڑھتا ہوں تو آپ پر درود شریف کے لیے کتنا وقت مقرر کروں؟ فرمایا: جس قدر تم چاہو' میں نے عرض کیا: چوتھا حصہ؟ فرمایا: جس قدر تم چاہو' اگر زیادہ کرو تو بہتر ہے' عرض کیا: نصف؟ فرمایا: جس قدر تم چاہو' اگر زیادہ کرو تو بہتر ہے' میں نے کہا: دو تہائی وقت؟ فرمایا: جس قدر تم چاہو اور اگر زیادہ کرو تو بہتر ہے' عرض کیا: میں اپنا تمام وقت (یعنی وظائف کا وقت) آپ پر درود بھیجنے کے لیے مقرر کرتا ہوں' نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: یہ تمہارے غموں کو کفایت کرے گا اور تمہارے گناہ بخش دیئے جائیں گے''۔

(سنن ترمذی (۲۴۵۷) امام ترمذی نے اس حدیث کو حسن صحیح کہا ہے۔ مسند احمد (۱۳۶/۵) مستدرک حاکم (۴۲۱/۲) حاکم نے اسے صحیح کہا ہے اور امام ذہبی نے ان کی تائید کی ہے اور ہیثمی کا بیان ہے کہ اس حدیث کو امام احمد نے نقل کیا ہے اور اس کی سند جید ہے)

دوسری حدیث جو حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے' نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''جو شخص مجھ پر ایک بار درود بھیجے اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتیں نازل فرماتا ہے اور اس درود کی برکت سے اس کے دس گناہ مٹا دیتا ہے اور اسکے سبب سے اس کے دس درجات بلند فرماتا ہے''۔

(حدیث صحیح : رواہ احمد (۲۶۱/۳) وابن حبان (۳۳۹۰) والحاکم (۵۵۰/۱))

ان دو ہی احادیث شریفہ پر اکتفا کیا جاتا ہے جن کو مزید فضائل درود شریف پر احادیث دیکھنا ہو وہ علمائے اہل سنت کی کتابوں کا مطالعہ کرے۔

احادیث شریفہ سے یہ معلوم ہوگیا کہ درود شریف اللہ سبحانہ تعالیٰ اور اس کے حبیب کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو راضی کرنے کا ذریعہ ہے۔ اسی مقصد کے پیش نظر دورِ تابعین سے لے کر موجودہ دور تک علمائے حق نے درود شریف کے فضائل و برکات پر نہایت ہی پر انوار کتابیں لکھی ہیں اور اولیائے کرام فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر درود شریف کی کثرت حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت و معیت سے سرفراز کرتی ہے۔

**دورد اکسیر اعظم** جس کو نائب رسول اللہ، امام الاولیاء، قطب الدارین، غوث الاعظم، سیدنا شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے تصنیف فرمایا ہے۔ اس کے انوار و برکات کو اہل بصیرت ہی جان سکتے ہیں۔ حضور غوث الاعظم رضی اللہ عنہ نے اس درود شریف کی شکل میں مومنین کو ذریعہ قرب کا عظیم تحفہ عطا فرمایا ہے، لہٰذا مومنین اس اصول و ترتیب کے ساتھ بارگاہِ رسالت میں درود پاک پیش کرتے رہیں۔ اس درود شریف میں آپ رضی اللہ عنہ نے ایک سو ایک (۱۰۱) مرتبہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر الگ الگ صیغوں سے درود کے ساتھ ایک جامع دعاء فرمائی ہے، گویا اس درود شریف کو ایک بار پڑھنا ایک سو ایک مرتبہ درود شریف پڑھنے کے ساتھ ایک سو ایک مرتبہ دعاء کرنے کے برابر ہے۔ اس درود شریف کے پڑھنے والے حضرات خود اس کے انوار و برکات کا مشاہدہ کریں گے۔

وَمَا تَوْفِيْقِي اِلَّا بِاللّٰهِ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَاِلَيْهِ اُنِيْبُ ○



